# امثال القرآن

بسم الله الرحمن الرحیم

## اللہ کی خشیت کی مثال

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللهَ وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَا قَدَّمَتْ لِغَدٍ وَاتَّقُوا اللهَ إِنَّ اللهَ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ (18) وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ نَسُوا اللهَ فَأَنْسَاهُمْ أَنْفُسَهُمْ أُولَئِكَ هُمُ الْفَاسِقُونَ (19) لَا يَسْتَوِي أَصْحَابُ النَّارِ وَأَصْحَابُ الْجَنَّةِ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَائِزُونَ (20) لَوْ أَنْزَلْنَا هَذَا الْقُرْآنَ عَلَى جَبَلٍ لَرَأَيْتَهُ خَاشِعًا مُتَصَدِّعًا مِنْ خَشْيَةِ اللهِ وَتِلْكَ الْأَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ (الحشر: 18-21)

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے ڈرو اور ہر نفس ضرور دیکھے جو اس نے کل کے لیے آگے بھیجا ہے اور اللہ سے ڈرو، بےشک اللہ خوب باخبر ہے اس سے جو تم عمل کرتے ہو۔اور تم ان لوگوں کی طرح نہ ہو جانا جنہوں نے اللہ کو بھلا دیا تو اس (اللہ) نے انہیں ان کے نفس بھلوا دئیے، یہی وہ لوگ ہیں جو فاسق (نافرمان) ہیں۔آگ والے اور جنت والے برابر نہیں ہو سکتے، جنت والے ہی دراصل کامیاب ہونے والے ہیں۔ اگر ہم اس قرآن کو کسی پہاڑ پر نازل کرتے تو آپ اسے دیکھتے کہ وہ اللہ کے خوف سے دبا ہوا (اور) پھٹنے والا ہے اور یہ مثالیں ہم لوگوں کے لیے بیان کرتے ہیں تاکہ وہ غور و فکر کریں۔

## مثال سے حاصل ہونے والے فوائد

### يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللهَ ...
**تقو ی کی اہمیت**

- اللہ عزوجل کا اولین و آخرین کو تاکیدی حکم
- تقوی ہر نیکی کی بنیاد ہے
- ہر خیر کو جمع کرنے کا ذریعہ ہے

### وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَا قَدَّمَتْ لِغَدٍ....
**آخرت میں نجات دینے والے امور**

- اللہ کا تقوی
- توحید پرخاتمہ ہونا
- شرک سے بچنا
- ایمان کے ساتھ فرائض کی حفاظت کرنا

### وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ نَسُوا اللهَ فَأَنْسَاهُمْ أَنْفُسَهُمْ ......
**اللہ کو یاد کرنے کی اہمیت**

- دنیا کی کوئی چیز اللہ کی یاد سے غافل نہ کرے
- مال و او لاد سے زیادہ اللہ کی یاد کی فکر
- فرائض کی ادائیگی کے وقت خود کو ہر چیز سے فارغ کر لینا

### لَوْ أَنْزَلْنَا هَذَا الْقُرْآنَ عَلَى جَبَلٍ لَرَأَيْتَهُ خَاشِعًا مُتَصَدِّعًا مِنْ خَشْيَةِ اللهِ ....
**اللہ کی خشیت کی اہمیت**

- انبیاء کی صفت
- فرشتوں کی صفت
- جبریل علیہ السلام کا اللہ سے خوف
- متقین کی صفت
- کامیابی پانے کا ذریعہ
- مغفرت اور اجر کبیر
- جنت اور اللہ کی رضا مندی
- اللہ کا خوف نجات کا ذریعہ

## ✓ کرنے کے کام

- ✓ اللہ کا تقوی اختیار کریں ۔
- ✓ آخرت کی فکر کریں اور اس کی تیاری کریں ۔
- ✓ اللہ کی یاد سے غافل نہ ہوں ۔
- ✓ اٹھتے بیٹھتے کثرت سے اللہ کا ذکر کریں ۔
- ✓ اپنے فرائض کو وقت پر ادا کریں ۔
- ✓ جنت میں جانے والے کام کریں اور جہنم میں لے جانے والے کاموں سے بچیں ۔
- ✓ قرآن کا اثر قبول کریں اپنے دل پر اللہ کا خوف طاری کریں ۔

اللهم آت نفوسنا تقواها .. و زكها انت خير من زكّاها أنت وليها و مولاها ..



**تقوی کے مراتب**

- ابن قیم رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ تقوی کے تین درجات ہیں :
  - دل اور اعضاء کو گناہوں اور حرام کاموں سے بچانا،
  - پھر مکروہ کاموں سے بچانا،
  - پھر فضول اور بے فائدہ چیزوں سے بچانا۔[صید الفوائد]